# عملیاتِ اولیاء

بزرگانِ دین کے مجرّبات




پبلشر: نیو سلور بک ایجنسی۔ بھنڈی بازار۔ بمبئی ۳

PRICE Rs 10.00

پبلشر

## نیو سلور بک ایجنسی

بھنڈی بازار - بمبئی ۳





# اسمائے الٰہی اور مؤکلوں کی زکوٰۃ

اور

# عملیّات کے طریقے

کسی عمل، وظیفہ یا نقش میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے مؤکلوں کے نام ستاروں کے ساعات اور تعویذات لکھنے کے طریقوں کا علم ضروری ہے ناواقفیت کی بنا پر جو عملیات کئے جاتے ہیں وہ محتاجِ تاثیر رہتے ہیں۔ لہٰذا خاص طور پر وہ حضرات جو عملیات کے ذریعہ اللہ تعالےٰ کے حاجت مند بندوں کی امداد کرنا چاہتے ہیں۔ انھیں ان باتوں کا علم ضروری ہے۔

## ۲۸ حروف تہجّی کے مؤکلوں کے نام

اللہ تعالیٰ کے کسی نام پاک یا عزیمت وغیرہ کی دعوت دینے کے لئے حروف تہجّی کی زکوٰۃ ضروری ہے۔

ہر حرف کا ایک مؤکل ہے۔ جس کی تفصیل ذیل میں درج ہے۔

| حروف تہجی | موکل | موکل ترکیبی | نام اللہ تعالیٰ |
|---|---|---|---|
| ا | ائیل | اسرافیل | اَللّٰہُ |
| ب | بائیل | جبرائیل | بَاسِطُ |
| ت | تائیل | عزرائیل | تَوَّابُ |
| ث | ثائیل | میکائیل | ثَابِتُ |
| ج | جائیل | کاکائیل | جَلِیْلُ |
| ح | حائیل | تنکفیل | حَمِیْدُ |
| خ | خائیل | میکائیل | خَبِیْرُ |
| د | دائیل | دردائیل | دَلِیْلُ |
| ذ | ذائیل | اہرائیل | ذَاکِرُ |
| ر | رائیل | امرائیل | رَحْمٰنُ |
| ز | زائیل | شرقائیل | زَکِیُّ |
| س | سائیل | صحرائیل | سَمِیْعُ |
| ش | شائیل | ہمرائیل | شَکُوْرُ |
| ص | صائیل | اعجائیل | صَمَدُ |
| ض | ضائیل | عطائیل | ضَامِنُ |
| ط | طائیل | سمائیل | طَیِّبُ |
| ظ | ظائیل | موزائیل | ظَاہِرُ |
| ع | عائیل | لوعائیل | عَلِیْمُ |
| غ | غائیل | لوغائیل | غَفُوْرُ |
| ف | فائیل | سرحائیل | فَتَّاحُ |
| ق | قائیل | عطرائیل | قَہَّارُ |
| ک | کائیل | فروزائیل | کَرِیْمُ |
| ل | لائیل | طاطائیل | لَطِیْفُ |
| م | مائیل | ردمائیل | مُعِزُّ |
| ن | نائیل | جونائیل | نَاصِرُ |
| و | وائیل | رفتمائیل | وَدُوْدُ |
| ہ | ہائیل | دردیائیل | ہَادِیُ |
| ی | یائیل | سرطائیل | یَاسِرُ |



# طریقۂ زکوٰۃ

حروف تہجی کی زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ قمری مہینے کی شروع تاریخ سے بشرطیکہ قمر در عقرب نہ ہو۔ دعوت شروع کرے۔ منہیات سے پرہیز کر کے روزہ رکھے اور جس حرف کی زکوٰۃ ادا کرنی ہو اس کی عزیمت اس طرح بنائے۔

(الف) یا اسرافیل یا ائیل بحق یا اللّٰہُ

(ب) یا جبرائیل یا بائیل بحق یا بَاسِطُ

(ت) یا عزرائیل یا تائیل بحق یا توّابُ وقس علیٰ ہذا وغیرہ ذالک

## عزیمت

پابندی وقت و شرائط سے روزانہ چار ہزار چار سو چوالیس مرتبہ پڑھے اور ۲۸ دن میں دعوت ختم کرے۔ زکوٰۃ کے درمیان روزے برابر رکھے اور اگر کسی دن اتفاق سے روزہ قضا ہو جائے یا روزے میں خلل پڑے تو تمام دن فاقہ کرے۔ روزہ خرما یا پانی سے افطار کرے۔ دورانِ زکوٰۃ، پوشاک صاف رکھے۔ عطریات کا استعمال ضروری ہے۔ نماز پابندی سے ادا کرے۔ مکان تنہا اور تاریک ہو۔ درود شریف کثرت سے ورد کرے تاکہ رجعت کا اندیشہ نہ رہے۔

## ترکِ حیوانات جلالی

درحقیقت حیوانی خصلتوں کو ترک کرنا ہے زنا اور دیگر کبائر کے علاوہ گائے، بکرے کا گوشت مچھلی، انڈا، لہسن، پیاز، گھی، شہد، دودھ، مشک، عنبر، چونا اور جندو وغیرہ سے پرہیز کرے۔

## ترکِ حیوانات جمالی

گھی، دودھ، سرکہ، نمک اور گائے کے گوشت کا دورانِ زکوٰۃ پرہیز کرے۔

## مجرماتِ اجرامی

جسم کی آرائش، سلی ہوئی پوشاک پہننے، فصد کھلوانے اور پچھنے لگوانے سے پرہیز کرے۔

---



## مُثلّث نقش پُر کرنے کا طریقہ

تعویذوں کی مختلف قسمیں ہیں۔ زیادہ تر مثلث و مربّع سے کام لیا جاتا ہے۔ نقش پُر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے جس نام پاک یا دُعا کا تعویذ بنانا ہے اس کے اعداد طریقۂ ابجد سے نکال کہ بارہ گھٹاؤ باقی کو تین پر تقسیم کرو، باقی جو عدد ہو تو اس سے نقش شروع کرو اگر ایک بچے ساتویں خانہ میں اور اگر دو بچے تو چوتھے خانہ میں زیادہ کرو۔

## مُربّع نقش پُر کرنے کا طریقہ

مُربّع نقش پُر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ جس نام باری تعالیٰ یا دُعا کا نقش بنانا ہو اس کے اعداد نکال کر تیس، گھٹاؤ باقی کو چار پر تقسیم کرو۔ جو حاصل قسمت ہو اُس سے نقش کرو۔ باقی جو ہے اُس کا عمل حسب ذیل شعر پر کرو ؎

ایک کسر گھر تیرہواں دو کسر گھر نو
تین کسر گھر پانچواں سو نقش پورا ہو

مثلاً کسی شخص کو " رَحِیم " کا نقش پر کرنا ہے اُس کے اعداد

۲۵۸ ہیں۔ تیس گھٹائے تو ۲۲۸ ہوئے ان کو چار پر تقسیم کیا حاصل قسمت ۵۷ ہوئے۔ نقش اس طرح پُر کیا جائے گا

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦٤ | ٦٧ | ٧٠ | ٥٧ |
| ٦٩ | ٥٨ | ٦٣ | ٦٨ |
| ٥٩ | ٧٢ | ٦٥ | ٦٢ |
| ٦٦ | ٦١ | ٦٠ | ٧١ |

## مقصد کے لحاظ سے تعویذوں کے خواص

اربع عناصر کے لحاظ سے تعویذوں کے خواص بھی چار ہوتے ہیں۔

(۱) آتشی (۲) بادی (۳) آبی (۴) خاکی

(۱) خواب بندی، تسخیر حکام، فتوحات اور دستِ غیب کے لئے آتشی۔

(۲) محبّت اور زبان بندی کے لئے بادی۔

(۳) قیدی کی رہائی اور مُصیبت سے نجات حاصل کرنے کے لئے آبی۔

(۴) دشمن کو ہلاک کرنے کے لئے خاکی۔

تعویذ آتشی لکھتے وقت مُنہ جانبِ مشرق ہو۔ ایک زانو بیٹھے اور آگ قریب رکھے۔ تعویذ آبی لکھتے وقت دریا، سمندر، چشمے یا کنوئیں کے کنارے بیٹھے۔ مُنہ جانبِ شمال ہو۔ اگر پانی میں بیٹھ کر لکھے تو اور بھی زیادہ اثر ہو۔

تعویذ خاکی لکھتے وقت ایک زانو زمین پر بیٹھے۔ مکان تنہا ہو اور مُنہ جانبِ جنوب رہے۔ تعویذ بادی لکھتے وقت کاغذ داہنے زانو پر رکھے اور قبلہ کی طرف یعنی مغرب کی طرف مُنہ رکھے۔



## تعویذ لکھنے کے اوقات

(۱) محبّت، ترقّی، رزق، روزگار، فتوحات، تسخیر، دست غیب، رہائی، محبوس، دفع بلیّات کے لئے وقتِ صبح۔

(۲) بیمار کی صحت اور امراض دور کرنے کے لئے دوپہر سے کچھ پیشتر۔

(۳) عداوت، دشمنی، زبان بندی، خواب بندی، دشمن کو شکست دینے کے لئے وقت ظہر۔

(۴) دشمن کو ہلاک کرنے، دو آدمیوں میں دشمنی کرانے، چور کو سزا دینے کے لئے وقت ظہر اور عصر کے درمیان۔

(۵) مخالفوں کی بدگوئی سے محفوظ رہنے اور اپنی عزّت و آبرو کے لئے وقتِ عشاء۔ تعویذ لکھتے وقت اس بات کا خیال رکھنا چاہیئے۔ جسم پوشاک پاک و صاف ہو۔ کسی سے گفتگو نہ کرے اور ناپاک یا غیر محرم عورت کا سایہ نہ پڑے۔

محبت، تسخیر اور فتوحات وغیرہ کے لئے عروجِ ماہ میں تعویذ لکھنا چاہیے۔

# عملیات ونقوش کے لئے ساعات

عملیات ونقوش کے وقت ستاروں کے ساعات کا ضرور لحاظ رکھنا چاہیے۔ ستاروں کی ساعت طلوع وغروب آفتاب سے شروع ہوتی ہے اور ہر ستارہ کی ساعت ایک گھنٹہ رہتی ہے۔

ناظرین کی سہولت اور استفادہ کے لئے ستاروں کی ساعات کا نقشہ اگلے صفحہ پر درج ہے۔

(دیکھئے صفحہ نمبر ۱۱)





## ستاروں کی ساعات کا نقشہ

روز — شب

| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

# عملیاّت کی موزوں ساعات

۱۔ شمس :- اس ساعت میں تسخیر حکام واپسی مفرور، محبّت، شفائے بیمار، فتوحات وغیرہ کے لئے تعویذ لکھنا اور وظائف شروع کرنا مفید ہے۔

۲۔ قمر :- اس ساعت میں محبّت، شفائے امراض، قیدی کی رہائی وغیرہ کے لئے تعویذ لکھنا یا عمل کرنا زود اثر ہے۔

۳۔ مشتری :- اس ساعت میں غائب کو حاضر کرنے، محبوب کو بلانے اور بیمار کی شفا کے لئے تعویذ لکھنا یا عمل کرنا مفید ہے۔

۴۔ زہرہ :- اس ساعت میں زراعت کی حفاظت، محبّت، زبان بندی، قیدی کی رہائی، ترقی، رزق وغیرہ کے لئے تعویذ لکھنا یا عمل کرنا مفید ہے۔

۵۔ عطارد :- بیمار کی صحت، اُمراء و وزراء کی تسخیر، تجارت و کاروبار میں ترقی کے لئے تعویذ لکھنا اور عمل کرنا زود اثر ہے۔

۶۔ مرّیخ :- اس ساعت میں دشمن پر فتح پانے، جدائی کرانے، کسی دشمن کو بیمار کرنے، زبان بندی، خواب بندی کے لئے تعویذ لکھنا اور عمل کرنا سود مند ہے۔



۷۔ زحل :- اس ساعت میں دشمن کو ہلاک کرنے، دشمنوں میں پھوٹ ڈلوانے اور جدائی کے تعویذ لکھنا اور عمل کرنا زود اثر ہے۔

# ستاروں کے بخورات

جس ستارے کی ساعت میں کوئی تعویذ لکھا جائے یا وظیفہ پڑھا جائے اس کی دھونی کا خیال رکھنا بھی ضروری ہے۔ عملیات کے سلسلہ میں اگر ستاروں کی ساعت کے مطابق صحیح بخورات کا انتظام کیا جائے تو اثر بہت جلد ظاہر ہوتا ہے۔

بخورات کی تفصیل درج ذیل ہے۔

۱۔ شمس :- عود، دار چینی، مشک
۲۔ قمر :- کافور، شہد، عود
۳۔ عطارد :- سرخ لونگ، صندل، کافور
۴۔ مشتری :- دیسی شکر، سرخ صندل، کافور، مشک، عود
۵۔ زہرہ :- سفید صندل، سپند، کافور، عنبر
۶۔ مرّیخ :- لوبان، عود
۷۔ زحل :- دال، لوبان، گوگل، سرسوں

❖ ❖ ❖ ❖

# حروف تہجی کے اعداد

اوپر بیان کیا گیا ہے کہ اللہ تعالےٰ کے نام یا کسی دعا سے نقش پُر کرتے وقت اس کے اعداد بحساب ابجد نکالے جائیں۔ حروف تہجی کے مقررہ حروف و اعداد مندرجہ ذیل ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا ۱ | ب ۲ | ج ۳ | د ۴ |
| ہ ۵ | و ۶ | ز ۷ | ح ۸ |
| ط ۹ | ی ۱۰ | ک ۲۰ | ل ۳۰ |
| م ۴۰ | ن ۵۰ | س ۶۰ | ع ۷۰ |
| ف ۸۰ | ص ۹۰ | ق ۱۰۰ | ر ۲۰۰ |
| ش ۳۰۰ | ت ۴۰۰ | ث ۵۰۰ | خ ۶۰۰ |
| ذ ۷۰۰ | ض ۸۰۰ | ظ ۹۰۰ | غ ۱۰۰۰ |



مثلاً کسی شخص کو اسم لطیف پڑھنا ہے یا اس کا نقش پُر کرنا ہے تو بحساب ابجد اعداد اس طرح حاصل کئے جائیں۔

ل ط ی ف
۳۰ ۹ ۱۰ ۸۰ } ۱۲۹

## تسخیر حکّام و محبوب

(۱) اگر عدالت میں مقدمہ ہو تو انگلی سے پیشانی پہ بائیں جانب سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ اس طرح لکھے کہ "م" کو کان کے برابر کھینچتا ہوا رخسار اور ٹھوڑی پر لائے اور پھر بائیں رخسار کی جانب سے بائیں کنپٹی سے ملا دے پھر حاکم کے سامنے جائے۔ حاکم مہربان ہو جائے گا۔ بسم اللہ لکھنے کے وقت سے حاکم کے سامنے جاتے وقت تک کسی سے بات چیت نہ کرے۔

## معجزنما سرمہ

(۲) سورۃ الحمد شریف باوضو اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھ کر سرمہ پر دم کرے اور سرمہ آنکھوں میں لگا کر عدالت میں جائے۔ حاکم مہربان ہو جائے گا۔

❖ ❖ ❖

# تسخیرِ حکّام

(٣) سورہ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ اکیس مرتبہ پڑھ کر ہتھیلیوں پر دم کرے اور دونوں ہاتھ چہرہ دونوں بازو منہ پر پھیرے - اگر بد مزاج حاکم کے سامنے بھی جائے گا تو مہربان ہو جائے گا - اور جس مقصد کے لیے کیا جائے گا۔ اس میں کامیابی ہوگی۔

# بیس کا نقشِ مُکرّم

تسخیرِ اُمراء و حکّام، محبوب اور فتوحات کے لئے بہت مجرّب تیر بہدف ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ٨ | ٢ | ١٠ |
| ٩ | ٧ | ۴ |
| ٣ | ١١ | ٦ |

**ترکیب**:- یہ ہے کہ عروج ماہ پنجشنبہ کو روزہ رکھے، اول و آخر سو سو مرتبہ درود شریف اور گیارہ مرتبہ یَا بُدُّوحُ پڑھے - بعد فراغت اکتالیس نقش لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالے بعدہٗ روزانہ ایک ہزار و پانچ سو نقش لکھ کر گولیاں آٹے کی بنا کر دریا میں ڈالا کرے۔ جب ایک لاکھ



اکتالیس ہزار تعداد پوری ہو۔ پھر اسی طرح ایک روز اسم مذکور پڑھے اس کے بعد اسی وقت میں شخص کو نقش لکھ دے گا۔ جس کام کے واسطے فوراً مدعا حاصل ہوگا۔ نقش لکھتے وقت یَا بُدُّوحُ کہتا رہے تا ختم چلّہ بعد اختتام جب نقش لکھے ایک مرتبہ اسم مذکور پڑھے اور ہر نماز کے بعد ہمیشہ اکیس بار روزانہ پڑھ لیا کرے۔ احتیاط کے مطابق قواعد معلوم کرنا لازم اور ضروری ہے۔

# حُبّ کا عمل

عروج ماہ میں ہفتہ کا دن گذر جانے کے بعد رات کو تھوڑی سی مٹھائی لائے اور داہنی بغل میں لے کر سو رہے۔ صبح اتوار جب نیند سے بیدار ہو تو نماز فجر ادا کرنے کے بعد اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ یہ آیت شریفہ اکتالیس مرتبہ پڑھ کر شیرینی پر دم کرے اور بد مزاج بیوی یا محبوب کو کھلا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کے سخت دل میں محبت کی لہر دوڑ جائے گی۔

آیت شریفہ حسب ذیل ہے۔

سُبْحَانَ الَّذِیْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِیْنَ ۝

اس عمل کی بارہا آزمائش ہوئی ہے صرف جائز محبت کے لئے عمل کرنا چاہیے۔ ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔

تسخیر کے لئے بے پناہ عمل ہے۔ سات خوشبودار پھول لے اور ہر پھول پر سات سات مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کرے۔

وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمَانَ وَأَلْقَيْنَا عَلَىٰ كُرْسِيِّهِ جَسَدًا ثُمَّ أَنَابَ ۔

ہر مرتبہ آیت کے آخر میں مطلوب اور طالب کا نام اس طرح لے ۔

اَلْحُبَّ فلان بن فلان علی الحب فلاں بن فلاں ۔

یہ پھول جس مرد یا عورت کو سنگھا دے وہ مسخر ہو جائے ۔

## تسخیر کا عمل

تسخیر کے لیے حسب ذیل عمل بہت مجرّب ہے اتوار یا منگل کو ہُدہُد ذبح کرے اور اس کی زبان پر اکیس مرتبہ حسب ذیل کلمات دم کر کے گوشت کے ساتھ پکا لیا جائے ۔ جس کو زبان کھلا دی جائے گی وہ مسخر ہو جائے گا ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ

ھم عوس ۔ دی توس ۔ ھسعوس ۔ مکحوس

بطلب فلاں بن فلاں

علی حب فلاں بن فلاں

## تسخیرِ خلائق کا عمل

حکام و محبوب اور ہر شخص کی تسخیر کے لئے حسب ذیل دعا بہت آزمودہ



اس ایک عمل یہ ہے ۔ اس کی مدد سے آپ جس شخص کو چاہیں مسخر کر سکتے ہیں ۔

ترکیب ۔ یہ ہے کہ آپ عروج ماہ میں چہارشنبہ کو روزہ رکھیں اور پاک صاف لباس پہن کر ، خوشبو لگا کر ، عشاء کے بعد سو جائیں ۔ صبح پنجشنبہ کو نماز فجر کے بعد کپڑوں پر عطر ملیں اور خوشبو سلگا کر یہ وظیفہ گیارہ سو اکیس مرتبہ پڑھیں ۔

یا جمائیل یا دردائیل یا رفتمائیل یا تنکفیل سخّرنی قلوب مخلوقات جمیع بنی آدم و بنات حوا حاضر لیس بغائب ۔ احضرونی والمسخرات یا معشر الجن والانس بحق یا بدوح یا ذالجلال والاکرام برحمتك یا ارحم الراحمین ۔ بحق کٓھٰیٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ ۔

اسی طرح روزانہ گیارہ سو اکیس مرتبہ یہ وظیفہ چالیس دن تک پڑھتا رہے ۔ چلّہ کے دوران میں نماز کی پابندی کرے ۔ گناہوں سے بچے اور گائے کا گوشت انڈا ، مچھلی ، پیاز ، لہسن ، دودھ ، دہی ، سرکہ وغیرہ نہ کھائے چلّہ پورا ہو جانے کے بعد جس عورت یا مرد کو مسخر کرنا ہو تو اکتالیس مرتبہ وظیفہ پڑھ کر اس کا نام کاغذ پر لکھے اور پتھر کے نیچے دبا دے ۔

وہ بے قرار ہو کر حاضر ہو گا اور حکم کی اطاعت کرے گا ۔ اور جس شخص کو یہ دعا کھانے کی چیز پر دم کر کے دی جائے وہ بھی مسخر ہو جائے گا ۔

٭ ٭ ٭ ٭

# دستِ غیب، ادائیگی قرض، ترقی روزگار

دستِ غیب کے لئے عجیب وغریب عمل ہے۔ مگر اس میں احتیاط اور پرہیز کی بہت ضرورت ہے، ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے جس مہینے میں چاند، برج ثور، اسد، عقرب علو میں ہو تو ساتویں رات کو ٹھیک آٹھ بجے باوضو ہو کر بستر پر اس طرح لیٹ جائے کہ چاند بالکل نظر کے سامنے ہو۔ نصف چاند کے درمیان نقطہ کو ٹکٹکی باندھ کر دیکھے اور جہاں تک ممکن ہو سکے پلک نہ جھپکائے۔ ایک گھنٹہ تک چاند کو دیکھتا رہے اور یہ وظیفہ پڑھتا رہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَابَدِیْعَ الْعَجَائِبِ اَنْتَ فِیْ ذَاتِ لَهُوًا۔

آٹھویں شب کو بھی یہی عمل کرے۔ لیکن وقت کی قید نہیں ہے خواہ آٹھ بجے شروع کرے خواہ نو بجے۔ لیکن تنہائی اور سکون کی شرط ہے۔

چاند کی اکیس تاریخ تک ہر روز یہ عمل کرتا رہے۔ اس کے بعد چاند کی بائیس تاریخ سے رات کا عمل چھوڑ دے اور صبح وشام آفتاب طلوع اور غروب ہوتے وقت سورج سے نصف گھنٹہ نظر لڑا کر یہی وظیفہ پڑھتا رہے۔ دوسرے مہینہ جب چاند کی ساتویں تاریخ ہو تو سورج کو دیکھنا ترک کر دے اور پھر چاند سے نظریں لڑا کر ایک گھنٹہ تک یہی عمل کرتا رہے۔ تیسرے مہینے ایک شفاف شکل آسمان سے اُترتی نظر آئے گی۔

چند روز بعد ایک خوبصورت نوجوان عمدہ پوشاک میں آسمان سے اُتر کر



پاس آجایا کرے گا۔

اس وقت اس سے ڈریں نہیں۔ بلکہ سلام کا جواب دے کر اس سے دوستی کا اقرار کرلیں اور اپنی ماہوار ضرورت کے مطابق ایک رقم مقرر کرکے نوجوان سے اس کا وعدہ لے کہ تم مجھے اتنے روپے روزانہ خرچ کے لئے دے دیا کرو نوجوان وعدہ کرکے غائب ہو جائے گا۔

لیکن جس رقم کا وعدہ کرے گا۔ تکیے کے نیچے روزانہ مل جایا کرے گی۔ عامل کو یاد رکھنا چاہئے کہ وہ اپنے جائز خرچ سے زیادہ رقم مقرر نہ کرے ورنہ اس کو بری بلا ہو۔ عمل کے دوران میں نجس چیزوں اور حرام افعال سے بچنا چاہئے۔ گائے کا گوشت، انڈا، مچھلی اور لہسن وغیرہ چیزیں استعمال نہ کریں۔ کپڑے پاک وصاف رہیں۔ عمل کے وقت اگر چاند پر ابر آجائے تو تھوڑی دیر انتظار کریں۔

اگر ابر کا ہٹنا ممکن نہ ہو تو چاند کے مقام پر نظریں جمائیں۔ اور یہ خیال کریں کہ اس کی نظر چاند کے ابر میں سوراخ کرکے چاند کو دیکھ رہی ہے۔ عمل سے پیشتر ہمیشہ ہلکی غذا کھائیں اور دماغ کو غیر خیالات سے پاک رکھیں۔

## ترقی روزگار

اگر روزگار نہ چلتا ہو یا روزگار کی تلاش ہو اور کوئی صورت نظر نہ آتی ہو

تو عروجِ ماہ میں ہفتہ کے دن روزہ رکھے اور رات کو بالکل خالی مکان میں آسمان کے نیچے کھڑے ہو کر برہنہ سر ایک ہزار مرتبہ یَا وَهَّابُ کھڑے ہو کر پڑھے۔ اوّل و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ سات دن تک یہ عمل کرے۔ آٹھویں دن اللہ کے حکم سے روزگار مل جائے گا۔ یا موجودہ کاروبار میں ترقی ہوگی۔

## دستِ غیب کا آسان عمل

نوچندی جمعرات کو سورج نکلنے سے پہلے حسبِ ذیل تعویذ لکھ کر اپنی ٹوپی یا پگڑی میں چھپائے۔ دوسرے دن اسی وقت دوسرا تعویذ لکھ کر اپنے سر میں رکھے اور پرانا تعویذ ٹوپی یا پگڑی سے نکال کر گولی بنالی جائے۔ اور اس طرح روزانہ چالیس دن تک یہ عمل کرے۔

اکتالیسویں دن غیب سے کچھ رقم روزانہ ملنا شروع ہو جائیگی اس رقم میں بتدریج اضافہ ہوتا رہے گا۔ لیکن اگر غیبی امداد کو حرام کام میں صرف کرے گا یا کسی کو راز بتائے گا تو رقم ملنی بند ہو جائے گی۔

تعویذ یہ ہے...

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ٹکے ۱۶ روزانہ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |



## فراخیٔ رزق

اگر کوئی شخص رزق کی تنگی سے پریشان ہو اس کو چاہیے کہ رحمتِ خداوندی سے مایوس ہونے کے بجائے حسبِ ذیل عمل کرے۔

نوچندی جمعرات کو روزہ رکھے اور پانی سے افطار کرے۔ نماز عشاء قدرے تاخیر سے پڑھ کر علیحدہ کمرہ یا کوٹھری میں باوضو گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور تین سو تیرہ مرتبہ سورۂ فلق کی تلاوت کرے اس کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر بارگاہ ربّ العزت میں سربسجود ہو اور ترقی رزق کی دعا مانگے۔ تین رات یہی عمل کرے۔ اللہ تعالیٰ رزق میں برکت عطا فرمائے گا۔ اس کے بعد یہ سورہ شریف کثرت سے پڑھا کرے۔

## ادائیگیٔ قرض و ترقیٔ رزق

قرض ادا ہونے اور رزق میں ترقی کے لئے حسبِ ذیل متبرک دعا بہت مجرب ہے روزانہ نمازِ فجر یا نمازِ عشاء کے بعد بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ اکیس مرتبہ اسے پڑھا کرے۔

اَللّٰهُمَّ اكْفِنِىْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ
وَاَغْنِنِىْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ

انشاء اللہ تعالیٰ قرض ادا ہو جائے گا۔ اور رزق میں بہت فراخی ہو گی۔

## اولیائے نقشبندیہ کا عمل

یہ عمل سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کے بزرگوں سے منقول ہے اور اس کی برکت سے اکثر پریشان حال بندگان خدا کا افلاس دور ہوا اور فارغ البالی حاصل ہوئی اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پھر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یَا کَافِیُ یَا غَنِیُ یَا رَزَّاقُ یَا فَتَّاحُ

یہ اسمائے حسنیٰ بلا تعین تعداد اٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے بحالت وضو پڑھتا رہے۔ چند روز کے بعد انشاء اللہ تعالیٰ مفلسی دور ہو جائے گی۔

## حضرت خواجہ باقی باللہ کا ختم شریف

برعظیم پاکستان و ہند میں سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کے سب سے بڑے پیشوا اور حضرت مجدد الف ثانی کے پیر و مرشد سیدنا حضرت خواجہ باقی باللہ نقشبندی اویسی دہلوی کا ختم شریف رزق کی ترقی کے لیے بہت مجرب ہے۔ اس کی برکت سے اللہ تعالیٰ بہت سی آفتوں اور پریشانیوں سے محفوظ رکھتا ہے۔ نمازِ مغرب کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھے۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یَا بَاقِیُ اَنْتَ الْبَاقِیُ

اول و آخر درود شریف کے بعد سید حضرت خواجہ باقی باللہ رحمۃ اللہ قدس اللہ سرہ العزیز اور دیگر خواجگان نقشبندیہ کا واسطہ دے کر اللہ تعالیٰ سے حصول مقصد کی دعا کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی حاصل ہو گی۔ خواجگان نقشبندیہ کی ارواح پر ایصال ثواب پہنچانا چاہیے۔

## خاندانِ رزاقیہ کا عمل

سید السادات قطب الآفاق سیدنا حضرت شاہ عبد الرزاق قادری علیہ الرحمۃ کے سلسلے میں ترقی رزق کے لیے یہ عمل بہت مجرب ہے اور تیر بہدف ہے اسے پڑھنے والا بحکم خدا کبھی ننگا بھوکا نہیں رہ سکتا سنتِ فجر کے بعد یَا رَزَّاقُ ایک سو مرتبہ اوّل و آخر درود شریف فرضِ فجر کے بعد یَا غَفَّارُ ایک سو مرتبہ اوّل و آخر درود شریف۔

## دکان میں ترقی کا تعویذ

اگر دکان میں فروخت کم ہو تو حسب ذیل تعویذ لکھ کر دکان پر چسپاں کرے۔

بہت جلد خیر و برکت کے آثار ظاہر ہونے لگے اور دکان پر خریداروں کا ہجوم رہے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۷ | ۶۴ | ۶۰ | ۷۴ |
| ۶۲ | ۷۳ | ۶۸ | ۶۳ |
| ۷۲ | ۶۲ | ۶۶ | ۶۹ |
| ۶۵ | ۷۰ | ۷۱ | ۶۳ |

## زراعت میں ترقّی

اگر حسب ذیل اسمائے مبارکہ کاغذ کے چار ٹکڑوں پر تحریر کر کے کھیت یا باغ کے چاروں گوشوں میں دفن کر دے تو حکمِ خدا سے پیداوار میں بہت اضافہ ہوگا۔

۷۸۶

یا لومنا   یا سلومنا   یا سلیومنا

یا فموسا   یحق اھیم   اشوا ھیا

## ترقیِ رزق کا بہترین عمل

پنجاب کے ایک قادری بزرگ سے ترقی رزق اور فتوحات کا حسب ذیل



نادر عمل حاصل ہوا ہے۔ جس کی آزمائش بے شمار ضرورت مندوں نے کی اور وہ حکمِ خدا سے کامیاب ہوئے۔ ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ روزانہ پڑھا کرے

اللہ میرے دم وچ

محمدؐ میرے دم وچ

اللہ کرم کرے گا ایک گھڑی دے دم وچ

اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف

## عملِ رزّاقی

فرنگی محل لکھنؤ کے نامور بزرگ پیشوائے عشاق حضرت مولانا شاہ عبدالرزاق رحمۃ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا ہے کہ نماز پنجگانہ کی سنّتوں میں جو حسب ذیل سورۃ پڑھنے کی مداومت کرے گا اس کے لئے اللہ تعالیٰ رزق کا دروازہ کشادہ کر دے گا۔

(۱) فجر کی سنّتوں میں پہلی رکعت میں قُلْ یٰۤاَیُّهَا الْكٰفِرُوْنَ اور دوسری میں قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ۔

(۲) فرض کے پہلے ظہر کی چار سنّتوں میں چاروں قُل حسب ترتیب فرض کے بعد دو سنّتوں میں قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ۔

(۳) مغرب کی دونوں سنّتوں میں قُلْ یٰۤاَیُّهَا الْكٰفِرُوْنَ اور قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ۔

(۴) فرض عشاء کے بعد دونوں سنّتوں میں قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ

اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ٥

## رزق میں فراخی کیلئے وظیفہ غوثیہ

بسلسلۂ عالیہ قادریہ کے بزرگوں میں ترقی روزگار کے لیے حسب ذیل وظیفہ مجرب ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ٥

اَلْمُحِیْطُ الرَّبُّ الشَّهِیْدُ الْحَسِیْبُ الْفَعَّالُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ اول و آخر درود شریف کے ساتھ۔

## عزت و روزگار کی ترقی کا عمل

ماہ محرم کی نویں تاریخ کو جو شخص چھ سو مرتبہ بسم اللہ شریف لکھ کر اپنے پاس رکھے گا۔ اس کے روزگار میں ترقی ہوگی اور عزت بڑھے گی۔

## افلاس دور کرنے کا عمل

جو شخص رات کو سوتے وقت آیۃ الکرسی اور سورۂ بقرہ کی آخری آیات



پڑھے گا۔ اگر وہ مفلس ہے تو اللہ تعالیٰ اس کو بہت جلد غنی کر دے گا۔

## زراعت اور باغ کی حفاظت

جس کھیت یا باغ میں حسب ذیل دعا کاغذ پر لکھ کر درختوں میں لٹکا دی جائے تو اس کھیت و باغ کی پیداوار میں اضافہ ہوگا اور ٹڈی کے حملوں سے حفاظت ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاَنِّیْ اَشْهَدُ اَنَّكَ اَنْتَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ٥

اور اس کو پڑھ کر دعا کرے تو بھی انشاء اللہ تعالیٰ قبول ہوگی۔

## افلاس دور کرنے کا عمل

نماز عشاء کے بعد روزانہ گیارہ سو مرتبہ یَا مُغْنِیْ پڑھنے سے مفلسی دور ہو جاتی ہے۔

## تنگ دستی کے لئے

روزانہ نمازِ فجر کے بعد سورہ مزمّل شریف دس مرتبہ پڑھنے سے تنگ دستی دور ہوتی ہے اور اللہ تعالےٰ رزق کے دروازے کھول دیتا ہے۔

## رزق میں برکت کیلئے

نمازِ ظہر کے بعد سورہ مریم کی تلاوت سے رزق میں برکت ہوتی ہے اور افلاس دور ہوتا ہے۔

## فتوحات کے واسطے عمل

عروج ماہ میں اتوار سے شروع کرے جو وقت مناسب ہوا سے مقرر کرکے سورہ الحمد شریف ۴۹ مرتبہ اس ترکیب سے پڑھے۔
جب اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ پر پہنچے تو سات مرتبہ تکرار کرے (اوّل و آخر درود شریف) اسی طرح اکیس دن عمل کرے فتوحات کثیر ہوں گی۔ اور اللہ تعالےٰ غیب سے دے گا۔ مگر یہ راز کسی پر ظاہر نہ کرے کہ کیا پڑھتا ہوں۔

## افلاس کا روحانی علاج

بدھ کو سورج نکلنے سے پہلے انار کے سات پھول توڑ کر ہر پھول پر



سات سات مرتبہ اِنَّا اَنْزَلْنَا پڑھ کر دم کرے اور پھول دریا میں ڈال دے۔ واپسی میں پیچھے پلٹ کر نہ دیکھے۔ سات دن تک یہی عمل کرے۔ غیب سے رزق کا سامان ہو گا۔

## رزق غیب سے حاصل ہو

نوچندی جمعرات کو چنبیلی کے تین پھول نمازِ عصر کے بعد درخت سے توڑے اور ہر پھول پر وَوَجَدَكَ عَآئِلًا فَاَغْنٰی سات سو تین مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور پھول کسی پرانی قبر پہ ڈال دے۔ اکیس دن یہ عمل کرے۔ رزق غیب سے ملے گا۔

## مقاصد میں کامیابی اور مشکلات سے نجات

### غوثِ پاک کے گیارہ نام

اگر کسی کو کوئی مہم سخت درپیش آئے تو اسمائے گرامی ذیل گیارہ بار پڑھے اور ہر روز گیارہ بار اضافہ کرتا جائے۔ جب تک اس کی مراد پوری نہ ہو۔ انشاءاللہ تعالےٰ ہفتہ عشرہ میں مہم اس کی پوری ہوگی۔ وقت اور جگہ معین ہو اور نشست سے پڑھے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

۱- الٰہی بحرمت پیران پیر سید محی الدّین عبد القادر جیلانی ؒ۔

۲- الٰہی بحرمت مخدوم عبدالقادر جیلانیؒ

۳- الٰہی بحرمت مولانا عبدالقادر جیلانیؒ

۴- الٰہی بحرمت سلطان عبدالقادر جیلانیؒ

۵- الٰہی بحرمت شاہ عبدالقادر جیلانیؒ

۶- الٰہی بحرمت سید عبدالقادر جیلانیؒ

۷- الٰہی بحرمت قطب ربانی عبدالقادر جیلانیؒ

۸- الٰہی بحرمت مسکین عبدالقادر جیلانیؒ

۹- الٰہی بحرمت درویش عبدالقادر جیلانیؒ

۱۰- الٰہی بحرمت شاہ شاہان عبدالقادر جیلانیؒ

۱۱- الٰہی بحرمت غوث دوران عبدالقادر جیلانیؒ

الٰہی بحرمت و عزت نامہائے معظم و مکرم حاجت ایں ناچیز (اس جگہ حاجت زبان پر لائے) درماندہ گنہ گار برآوردہ بحرمت محمد رسول اللہ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ اَزْوَاجِہٖ وَ اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

## مقدمہ میں کامیابی

اگر کسی سخت مقدمہ میں ماخوذ ہو اور بظاہر بریت کی امید نہ ہو تو یہ درود شریف کثرت سے پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ضرور ہوگی۔



اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللہِ
اَغِثْنَا۔ یَا رَسُوْلَ الثَّقَلَیْنِ اَنْتَ حَقٌّ مُنِیْبُ اللہِ

## چہل کاف شریف

مصائب اور رنج و غم سے نجات حاصل کرنے کے لیے چہل کاف شریف کا ورد مجرب ہے روزانہ گیارہ مرتبہ پڑھے اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ۔

کَفَاکَ رَبُّکَ کَمْ یَکْفِیْکَ وَاکِفَۃً کِفْکَافُہَا
کَکَمِیْنٍ کَانَ مِنْ کَلَکٍ تَکَرُّ کَرًّا کَکَرِّ
الْکَرِّ فِیْ کَبَدٍ تَحْکِیْ مُشَکْشَکَۃً
کَلُکْلُکٍ کَلَکَ کَفَامَا بِیْ کَفَاکَ الْکَافُ کُرْبَتَہٗ
یَا کَوْکَبًا کَانَ مِنْ یَحْکِیْ کَوْکَبَ الْفَلَکِ

ترجمہ: "کافی ہے تم کو پروردگار تمہارا اکثر کفایت کرے از روئے حادثہ کے کہ چھپا اس کو مانند چھپے ہوئے شکار کے لپیٹنے۔ اسی جگہ میں کھینچتا ہے چھری تیرے مانند شجر کے ہے۔ کے پیچھے سے مارے کافی ہے خاص کر تجھ کو اسی چیز سے اور کفایت کرتا ہے۔ تجھ کو یاد رکھنے سے اندر جگر کے اے ستارہ دل میرے کا کہ مشابہت رکھتا ہے تو ستارے آسمان کی روشنی میں۔"

چہل کاف شریف حضور غوث الاعظم سید محی الدین عبدالقادر

جیلانی قدس سرہ العزیز کی تصنیف ہے اور اس کی مداومت سے بندگانِ خدا کو بہت فیض پہنچا ہے۔

## سخت مشکل سے نجات

اگر کوئی سخت مشکل لاحق ہو اور نجات کی صورت نظر نہ آئے تو ۹ محرم الحرام کو نمازِ مغرب کے بعد قرآن شریف کی ہر سطر پر اول سے آخر تک انگشت شہادت پھیرو اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھو۔ کیسی ہی سخت مشکل ہو انشاء اللہ تعالےٰ حل ہو جائے گی۔ بہت مجرب ہے۔

## یٰسین شریف کا بے نظیر عمل

اگر جب سخت پریشانیاں دامنگیر ہوں، عزت خطرے میں ہو، روزگار کی حالت ابتر ہو، دشمنوں نے ستا رکھا ہو تو حسب ذیل عمل تمام مصیبتوں سے نجات حاصل کرنے کے لئے اکسیر ہے۔

عروج ماہ میں پنجشنبہ کو رات کے بارہ بجے پاک و صاف کپڑے پہن کر باوضو یٰسین شریف پڑھو "ہر مبین" پر ایک مرتبہ سورۂ مزمل شریف اور سات مرتبہ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ تا حصول مقصد پڑھتے رہو۔ اول و آخر درود شریف ضروری ہے اگر سخت ترین مشکل بھی ہو گی تو



اللہ تعالےٰ حل فرما دے گا۔

## مصیبتوں سے رہائی

مصیبتوں اور پریشانیوں سے نجات حاصل کرنے کے لئے حسب ذیل وظیفہ بہت مجرب ہے۔ تعداد مقرر کئے بغیر پڑھے۔

فَسَهِّلْ يَا اِلٰهِيْ كُلَّ صَعْبٍ

بِحُرْمَتِ سَيِّدِ الْاَبْرَارِ سَهِّلْ

اول و آخر درود شریف۔

## حل مہمات کے لئے

اگر کوئی دشوار کام درپیش ہو اور اسے حل کرنے کی صورت نظر نہ آتی ہو تو نماز فجر کے بعد ایک سو مرتبہ صدق و خلوص سے پڑھے۔

يَا كَافِيَ الْمُهِمَّاتِ۔ (اول و آخر درود شریف)

انشاء اللہ تعالےٰ ایک ہفتہ کے اندر دشواریاں آسان ہو جائیں گی۔

## مصیبتوں سے نجات پانے کا عمل

اگر مصیبتوں نے گھیرا ہو تو حسب ذیل عمل کرے۔ اللہ تعالےٰ کے حکم

سے مصیبتوں کے بادل چھٹ جائیں گے اور ہر مقصد میں کامیابی ہوگی۔ سات دن تک روزانہ نمازِ فجر کے بعد کاغذ کے سات ٹکڑوں پر حسب ذیل دعا لکھے اور آٹے میں گولی بنا کر دریا میں ڈال دے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّابِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَللّٰہُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ مِنْ عَبْدِ الذَّلِیْلِ اِلٰی رَبِّی الْجَلِیْلِ رَبِّ اِنِّی مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ۔

اگر پانی مغرب کی طرف بہتا ہو تو زیادہ فائدہ مند ہے۔

## غیبی امداد کے لئے یٰسین شریف کا عمل

نوچندی جمعرات کو قبل از نمازِ صبح غسل کر کے سفید و معطر کپڑے پہنے عطر گلاب ہو تو بہتر ہے لوبان اور اگربتی سلگائے نمازِ صبح ادا کرے۔ اس کے بعد مصلّے پر بیٹھ کر سو مرتبہ درود شریف اور ثواب بدرجۂ پاک حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نذر کرے اور یٰسین شریف شروع کرے جب "مبین"



آئے تو یہاں چھوڑ دے اور دوبارہ شروع کرے اسی طرح "آخری مبین" تک یہی عمل کرے۔ ساتویں مرتبہ برابر پڑھتا چلا جائے۔ اسی طرح ایک مرتبہ روزانہ پڑھے ہر مشکل کام میں غیب سے مدد ہوگی۔

## مصیبت اور تباہی کا علاج

حضرت مولانا عرفان شاہ صاحب چشتی نظامی بینائی کا عطیہ ہے کہ جب کوئی شخص مصیبت اور تباہی کے گرداب میں پھنس جائے تو نمازِ عشاء کے بعد یہ وظیفہ صدق دل سے ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھے اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف۔

فَحُکْمُکَ نَافِذٌ فِیْ کُلِّ حَالٍ قولِ تیرا

بدل دے میرا حال زار یا محبوب سبحانی

انشاء اللہ تعالیٰ گیارہ دن کے اندر مقصد براری ہوگی۔ حسب استطاعت گیارہ روپیہ۔ گیارہ آنہ گیارہ پیسوں کی شیرینی پر حضور غوث پاکؒ کی نیاز دلائے اور معصوم بچوں کو تقسیم کر دے۔

## نقش بندی بزرگوں کا وظیفہ

جب کوئی شخص بہت پریشان ہو جائے اور کوئی تدبیر ذہن میں

نہ آئے تو نمازِ مغرب کے بعد ایک سو مرتبہ روزانہ پڑھے۔

یَادَلِیْلَ الْمُتَحَیِّرِیْنَ

(اوّل و آخر درود شریف ضرور پڑھے)

# اَمراض کا رُوحانی علاج

## تپ ولرزہ

ہر قسم کے تپ ولرزہ کے لیے حسبِ ذیل اسماء لکھ کر جوتے میں رکھ لے اور تھوڑی دیر بعد نکال کر تین مرتبہ جوتے مارے اور پھر پاؤں میں رکھ لے۔

شداد تک　　نمرود تک　　فرعون تک

## دردِ نیم سَر

آدھا سیسی کے درد میں مندرجہ ذیل آیتِ شریفہ لکھ کر مریض کے سر میں باندھ دے۔ بحکمِ خدا بہت جلد فائدہ ہوگا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لَا یُرِیْدُوْنَ فِیْهَا شَمْسًا وَّ لَا زَمْهَرِیْرًا۔

تعویذ لکھنے کے ساتھ ہی سات مرتبہ یہ آیت پڑھ کر سر پر



بھی دم کرے۔

## دردِ ناف

دردِ ناف کے لیے حسبِ ذیل نقش آزمودہ ہے۔ مریض بالائے ناف باندھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ھاد | ۳ | و | ۶ |
| ط | ط | ط | ط |
| یا | عفوس | عفوس | عفوس |
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |

جب درد دفع ہو جائے تو حسبِ توفیق حضرات پنجتن پاکؑ اور حضرت غوث الاعظمؒ کی نیاز شیرینی پر دلائے اور بچوں میں تقسیم کرے۔

## کالی کھانسی

کالی کھانسی میں حسبِ ذیل آیت شریفہ لکھے اور پانی میں گھول کر پلائے۔

سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ الرَّحِیْمِ ۝

# ناک میں درد

چنبیلی کے تین پھولوں میں تین تین مرتبہ سورۂ فاتحہ دم کر کے مریض کو سنگھائے اور پھول چھت پر ایسی جگہ ڈال دے جہاں کسی کا پیر نہ پڑے یا کنوئیں میں ڈال دے۔

# چیچک

چیچک سے حفاظت کے لئے حسب ذیل نقش بچوں کے گلے میں ڈالنا چاہیے۔ آزمودہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| لو | ج | ع ہ | ب |
| ط | د | ت | ورق |
| و | یہ | ا | بدبر |
| ھ | ی | ملو | ملے |

# باری کا بخار

جس دن بخار نہ آئے ایک سو ایک مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ اَللّٰہُ اَکْبَرُ پڑھ کر مریض کے دونوں کانوں میں دم کرے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ



یہی جملہ لکھ کر بصورت تعویذ مریض کے گلے میں ڈال دے۔

# ضعف بصارت

فخر العارفین حضرت مولانا شاہ عبدالحیٔ قادری ابو العلائی کا ارشاد ہے کہ جس شخص کی بصارت میں فرق ہو اپنی آنکھیں والدین کے تلووں سے ملے۔ انشاء اللہ آنکھوں کی روشنی بڑھے گی۔

# وضع حمل

اگر وضع حمل کے وقت کسی عورت کو تکلیف زیادہ ہو تو یہ دعا لکھے اور پانی میں گھول کر پلا دے۔

اَللّٰھُمَّ خَلِّصْ فلاں بنت فلاں مِمَّا فِیْ بَطْنِھَا مِنْ وَّلَدِھَا خَلَاصَتَہٗ فِیْ عَاقِبَۃٍ اِنَّکَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ ط

فلاں بنت فلاں کی جگہ حاملہ اور اس کی ماں کا نام لکھ دے۔

# صفرا کی زیادتی

اگر صفرا کا غلبہ ہو تو یَا مُفَرِّجًا عَنِ الْمَغْمُوْمِیْنَ تین مرتبہ

لکڑی پر دم کر کے مریض کو کھلائے نیچے سے توڑ کر کھانا چاہیے۔ سات دن تک یہی عمل کرے شکایت دور ہو جائے گی۔

## بچھو کا زہر

جس مقام پر بچھو کاٹے۔ سَلٰمٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ پڑھ کر دم کرے زہر اُتر جائے گا۔

## بدخوابی

خرفہ کے ساگ پر سات مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر دم کرے۔ بستر پر رکھ کر سوئے۔ بدخوابی کی شکایت دور ہو جائے گی۔

## جادو سحر

اگر کسی شخص پر جادو کیا گیا ہو تو حسبِ ذیل آیت لکھ کر پلائے سحر دور ہو جائے گا۔ قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ ہ



## جادو کا دفعیہ

شیشے کے برتن پر وَتَرَكْنَا بَعْضَهُمْ يَوْمَئِذٍ يَّمُوْجُ فِيْ بَعْضٍ لکھ کر مسحور کو پلائے سحر دور ہو جائے گا۔

## زخم اور پھوڑے

مریض پر بکثرت پڑھ کر دم کرے اور لکھ کر پانی میں پلائے۔
اِنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ط

## اختلاجِ قلب

اختلاجِ قلب کا مریض بکثرت ورد کرے۔
اَللّٰهُمَّ اكْشِفْ هَمِّيْ وَحُزْنِيْ وَفَرِّجْ عَنِّيْ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ اور یہی پانی پر دم کر کے پیئے۔

# ہر قسم کا درد

یہ عمل ہر قسم کا درد دور کرنے کے لئے اکسیر ہے۔ جس جگہ درد ہو تو اس پہ ہاتھ رکھ کر پڑھے۔

اَعُوْذُ بِعِزَّةِ اللهِ وَقُدْرَتِهٖ مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ عَنْ وَهِيَ هٰذَا

پھر ہاتھ اٹھا کر دوبارہ پڑھے۔ تین، پانچ، سات مرتبہ۔

# تپ دِق

چینی کی پلیٹ پر سورۂ فاتحہ مع بسم اللہ زعفران و گلاب سے لکھے اس کے نیچے یہ آیت لکھے۔

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ۔

اور دھو کر مریض کو پلائے۔ چالیس دن متواتر یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو صحت ہوگی۔





# سوزاک

چینی کی نئی پلیٹ پر مشک و زعفران سے سورۂ مزمّل شریف لکھے اور دھو کر مریض کو پلائے کم سے کم ایک ہفتہ یہی عمل کرے۔ بحکم خدا مرض سے نجات حاصل ہوگی۔

# نظرِ بد

سورۂ فلق کاغذ پر لکھے اور دھو کر بچے کو پلائے نظرِ بد کا اثر دور کرنے کے لئے اکسیر ہے۔

# تسہیل وضعِ حمل

اگر حاملہ دردِ زہ سے مضطرب ہو اور بچہ پیدا نہ ہوا ہو تو اس دعا کو کاغذ پر لکھ کر بہ شکل تعویذ حاملہ کی ناف پر باندھ دے۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا فَتَّاحُ بِلَا مِفْتَاحٍ اِفْتَحْ بِحَقِّ اُمِّ مُوْسٰى مِرْجَا بنت يعقوب عليه السلام

انشاء اللہ تعالیٰ آسانی سے بچہ پیدا ہوگا۔

# حفاظتِ حمل کیلئے گنڈہ

اگر حمل ساقط ہو جاتا ہو تو اکیس تار سوت لے کر کسم رنگ ملیں اور گنڈہ بنائیں جسب ذیل آیات پڑھ کر دم کریں اور گرہ دیں اس طرح اکیس گرہیں دیں یہ گنڈہ حاملہ کی کمر میں باندھ دیں۔ اور میعاد منقضی ہونے پر وضع حمل کے وقت گنڈہ اتار لیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُکَ اِلَّا بِاللّٰہِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَیْھِمْ وَلَا تَکُ فِیْ ضَیْقٍ مِّمَّا یَمْکُرُوْنَ اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الَّذِیْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِیْنَ ھُمْ مُّحْسِنُوْنَ ۝

## بچے کا رونا

بچہ اگر بہت روتا ہو یا سوتے میں ڈر کر چونک اٹھتا ہو تو حسب ذیل تعویذ لکھ کر گلے میں ڈالے مجرب ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ھٰذَا یَوْمُ لَا یَنْطِقُوْنَ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ



وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ اَلْیَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰٓی اَفْوَاھِھِمْ ۝

## تمام بیماریوں کا علاج

ہر نماز کے بعد اور مغرب کی سنتوں میں سورۂ فلق اور سورۂ ناس پڑھنا تمام بیماریوں سے محفوظ رکھتا ہے۔ اکثر بزرگوں نے اس پر عمل فرمایا ہے۔

## آشوبِ چشم

اگر آشوب چشم کی شکایت ہو تو بیری کے تین پتے لے کر ایک پتے پر لکھے۔ بِسْمِ اللّٰہِ یَا کَلْخَعَانُ

دوسرے پتے پر لکھے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا کَلْخَعَانُ۔ تینوں پتے ترتیب سے اوپر نیچے رکھے اور آنکھ پر سوتے وقت باندھ لے، تین رات یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی۔

## دردِ زہ

وضعِ حمل کے قریب حسب ذیل کلمات لکھ کر پیشانی پر باندھے۔

بحکمِ خدا فوراً تکلیف دردِ زہ زائل ہوگی اور بچہ آسانی سے پیدا ہوگا

اَشْکُرُہٗ وَاَشْکُرُہٗ وَلَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ط

## مرگی

مریض کے کان میں یَا شَافِیْ تین سو اکیانوے مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اوّل و آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

## بانجھ عورت کا روحانی علاج

حضرت بابا فرید الدین مسعود گنج شکر چشتیؒ کا ارشاد ہے کہ اگر کوئی عورت اولاد سے محروم ہو تو اس کو یہ نقش کاغذ پر لکھ کر سات روز کھلایا جائے اگر حکمِ خدا سے بیٹا پیدا نہ ہوا تو قیامت میں میری دامن گیر ہو۔

نقش مکرّم یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| سوھ<br>سروسر | صراح جمیع<br>سرسر |



## آنکھ کا درد

اگر آنکھ میں درد ہو تو لکھ کر رات کو آنکھ پر باندھے اور سو رہے۔

۷۸۶

| | |
|---|---|
| مُحَمَّدٌ | اَحْمَدُ |
| مُصْطَفٰی | مُرْتَضٰی |

## دیوانے کتّے کا کاٹنا

اگر کسی شخص کو دیوانہ کتّا یا گیدڑ کاٹے تو پاک مقام سے خاک لے کر اس آیۃ کریمہ کو ۲۱ مرتبہ پڑھ کر دم کر لے (اوّل و آخر درود شریف) پھر اس خاک کو زخم پر طلا کرے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَذْکُرُوْنَ اللّٰہَ قِیَامًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰی جُنُوْبِہِمْ وَیَتَفَکَّرُوْنَ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ ہٰذَا بَاطِلًا ج سُبْحٰنَکَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ط

❊ ❊ ❊

# وبائی امراض

جس مقام پر وبائی امراض پھیلیں لوگوں کو چاہیے کہ حسب ذیل وظیفہ کثرت سے پڑھیں اور لکھ کر مکانات کی دیواروں پر چسپاں کریں۔

لِیْ خَمْسَۃٌ اُطْفِیْ بِھَا حَرَّ الْوَبَاءِ الْحَاطِمَۃِ
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاھُمَا وَالْفَاطِمَۃِ

# آسیب اور بلاؤں کا دفعیہ

## آسیب زدہ مکان

اگر کسی مکان میں آسیب ہو یا مکان پر وحشت برستی ہو تو رات کو سوتے وقت اندر دیوار پر انگلی سے لکھ دے۔

حضرت مخدوم شاہ میناؒ

انشاء اللہ تعالےٰ اس مکان میں خوف نہ معلوم ہوگا۔

# جن اور بھوت کا اثر

اگر کسی شخص پر جن یا بھوت کا اثر ہو تو اس کے دونوں کانوں میں





چہل کاف شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ یہ عمل مجرب ہے۔

# آسیب زدہ کا مجرب علاج

جس شخص پر جن، بھوت، یا چڑیل کا اثر ہو۔ اس کے گلے میں یہ لکھ کر ڈال دے اور مع بسم اللہ سات مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کرے بہت مجرب ہے۔

اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سَاحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ
حَیْثُ اَتٰی اِنِّیْ اَمُوْسَانَاھُوْمَا اَبْرَمُوْمَا اَھْیَا اَشْرَاھِیَا۔

# آسمانی بلاؤں کا دفعیہ

اگر کوئی شخص بلاؤں میں گھر جائے تو اسے چاہیے روزانہ نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھا کرے۔

یَا دَافِعَ الْبَلِیَّاتِ

اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ

❁ ❁ ❁ ❁

# آسیب کو جلانے کا نقش

حسب ذیل نقش لکھ کر فتیلہ بنائیں اور میٹھے تیل کے چراغ میں روئی لپیٹ کر آسیب زدہ کے سامنے روشن کریں۔ آسیب جل جائے گا۔ نقش مکرم ذیل میں درج ہے۔

۷۸۶

جد اا د جد اا د ح

بحق یا بدوح یا تنکفیل

# جن کا دفعیہ

سورۂ جن کی پہلی چھ آیتیں پڑھ کر مریض پر دم کرے اور یہی آیتیں پانی پر دم کر کے مریض کے چہرے پر چھڑکے اور اسے پلائے۔ انشاء اللہ تعالےٰ جن کا اثر زائل ہو جائے گا۔

# بھوت پریت کو جلانے کا نقش

جس مرد یا عورت پر بھوت پریت کا اثر ہو اسے یہ نقش لکھ کر





دکھلائے اور موم جامہ کر کے اس کے گلے میں ڈال دے بحکم خدا خبیث روحوں کا اثر زائل ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

چاندی کی تختی پر یہ نقش کندہ کرا کے بچوں کے گلے میں ڈال دیا جائے تو وہ نظرِ بد اور آسیب سے محفوظ رہتے ہیں۔

# آسیب زدہ مکان

اگر کسی مکان میں ارواحِ خبیثہ کا گذر ہو تو اس کے چاروں طرف گوشوں میں اذان دینا مجرب ہے۔

# فرمودہ حضرت خواجہ محمد سلیمان چشتی تونسوی رح

سلسلۂ عالیہ نظامیہ کے مشہور بزرگ حضرت شاہ محمد سلیمان تونسوی قدس سرہٗ العزیز کے ایک مرید کی اہلیہ کو جن کا خلل تھا۔ اس کی والدہ نے حضرت کی خدمت میں عرض کیا۔ فرمایا کہ یا شیخ عبدالقادر جیلانی شیئاً

لِلّٰہ تین تین مرتبہ مریضہ کے دونوں کانوں میں دم کریں۔ اگر جن کا اثر ہے تو دَم کرنے سے زور زیادہ ہوگا۔ اور اگر کوئی دوسرا مرض ہے تو شفا ہو جائے گی۔

اس کی والدہ نے اسی طرح کیا۔ مرض زیادہ تر ہوا اس نے خدمت اقدس میں حاضر ہو کر مریضہ کی حالت بیان کی۔

ارشاد فرمایا کہ سورۂ جن پڑھ کر مریضہ پر دم کریں۔ چنانچہ سورۂ شریفہ کے پڑھنے سے جن بھاگ گیا۔

# اسمائے اصحابِ کہف

حضرات اصحابِ کہف کے اسمائے متبرکہ دفعِ آسیب و رفعِ بخار کے لئے مجرب ہیں حسب ذیل نام لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالے یا پانی میں گھول کر پلائے۔

اِلٰہی بحرمت یملیخا مکسلمینا کشفوطط
قبیونس اور فطیونس کشافطیونس یوانس
بوس وکلبھم قطمیر۔

# آسیب کیلئے نقش

آسیب زدہ کو یہ نقش کاغذ یا چینی کی پلیٹ یا ہاتھ پر لکھ کر





دکھائے۔ آسیب بھاگ جائے گا۔

۵ ۹۹۹ ۱۱۱۸۹

# آسیب کو جلانے کیلئے نقش

حسب ذیل نقش کاغذ پر لکھ کر صاف روئی میں لپیٹے اور فتیلہ بنا کر آسیب زدہ کے سامنے رات کے وقت روشن کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب جل جائے گا۔

۷۸۶

عصیحح عصیحح

# آسیب کے لئے عمل قادری

ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھ کر مریض کے دونوں کانوں میں دم کرے۔ اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف۔

یاشیخ عبدالقادر جیلانی شیئاً للہ

آخر میں یوں کہے: بحکم پیرانِ پیر دستگیر حضرت محی الدین

سیّد عبدالقادر جیلانیؒ آسیب بسوزد ۔ بسوزد

# میاں بیوی کے لئے عملیات

## بدچلن شوہر

اگر شوہر آوارہ بدمزاج ہو ۷۸۶ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر شیرینی پر دم کرے اور شوہر کو کھلائے اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ گیارہ دن عمل کرے ۔ شوہر بحکم خدا راہ راست پر آجائے گا ۔

## بدمزاج شوہر

اگر شوہر بہت بدمزاج ہو اور بیوی سے آئے دن جھگڑتا رہے تو اسم یَا لَطِیْفُ ۱۲۹ دفعہ پڑھ کر چنبیلی کے تیل پر دم کریں اور شوہر کے سر پر رکھیں تین شب متواتر یہ عمل کرنا چاہیے ۔

## نافرمان بیوی

نافرمان بیوی کو راہِ راست پر لانے کے لیے اسمِ پاک یَا وَدُوْدُ بیس مرتبہ پڑھ کر شیرینی پر دم کرے اور بیوی کو کھلائے ۔ یہ عمل پانچ



دن تک مسلسل کرنا چاہیے ۔

## زن و شوہر میں موافقت

اگر زن و شوہر موافقت نہ رکھتے ہوں تو عورت یا شوہر کے بائیں پاؤں کی خاک لاکر سورۃ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ ۱۵۱ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور چپکے سے میاں بیوی کے بدن سے یا جسم کے کپڑوں پر مل دے ۔ جس کے بدن پر یہ خاک ملی جائے گی اس کا دل مسخر ہو جائے گا ۔

## آوارہ مزاج شوہر

اگر کسی عورت کا شوہر بدچلن آوارہ مزاج ہو تو حسبِ ذیل نقش لکھے اور پانی میں گھول کر شوہر کو سات دن تک پلائے ۔ انشاء اللہ تعالےٰ اسے غیر عورتوں سے نفرت ہو جائے گی ۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یا کلکائیل یالومائیل یاکشفائیل یا
لوکائیل بحق یابدوح یابدوح یا بُدوح

# زن و شوہر میں موافقت

اگر میاں بیوی میں میل محبت نہ ہو تو حسب ذیل نقش لکھ کر پانی یا شربت میں گھولے۔ اور زن و شوہر دونوں کو یا جس کی خطا ہو اس کو پلائے۔ گیارہ دن تک یہی عمل کرے۔ اور اس سے پہلے دونوں میں موافقت ہو جائے تو عمل ترک کر دے۔

یاد رکھنا چاہیے کہ یہ اعمال صرف شادی شدہ زن و شوہر کے لئے ہیں۔ فعل ناجائز کے لئے ہرگز کوئی عمل نہ کیا جائے۔ نقش مکرم یہ ہے۔

ل ل ل ل ل ل ل

ہ ہ ہ ہ ہ ہ ہ

عج عج عج عج عج عج عج

# غصہ ور شوہر کے لئے

اگر شوہر بہت غصہ ور ہو اور بیوی سے بے اتفاقی برتتا ہو تو چنبیلی کے سات پھول لو اور ان پر سات سات مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھ کر دم کرے۔ پھول شوہر کے سرہانے رکھ دے سات دن مسلسل یہ عمل کرے۔





# زن و شوہر میں محبت

اگر شوہر اپنی بیوی سے بے اتفاقی برتتا ہو اور اس کے نان و نفقہ کی پرواہ نہ کرتا ہو تو بیوی کو چاہیے کہ حسب ذیل نقش چاندی کے تعویذ میں کر کے بالوں کے جوڑے میں لپیٹ لے اور سوائے وقت غسل کے یہ تعویذ سر سے ہرگز جدا نہ کرے۔ اللہ تعالیٰ کے حکم سے شوہر کے دل میں بیوی کی محبت بڑھے گی اور مسخر ہو جائے گا۔

نقش مکرم حسب ذیل ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۵۱ | ۴۶ | ۵۳ |
| ۵۲ | ۵۰ | ۴۸ |
| ۴۷ | ۵۴ | ۴۹ |

بحق یا علیمُ

الحب فلاں بن فلانہ علیٰ حب فلانہ بنت فلانہ۔ فلاں بن فلانہ کی جگہ شوہر اور اس کی ماں اور فلانہ بنت فلانہ کی جگہ بیوی اور اس کی ماں کا نام لکھ دے۔ یہ راز کسی پر بھی ظاہر نہ کرے۔

# زن و شوہر کے مابین محبت

میاں بیوی میں محبت پیدا کرنے کے لئے حسب ذیل عمل کرے انوار

یا بیر کو طلوع آفتاب سے پیشتر وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ وَاِنَّہٗ لِحُبِّ الْخَیْرِ لَشَدِیْدٌ یَا حَبِیْبُ یَا حَبِیْبُ بِحَقِّ یَا بُدُّوْحُ یَا بُدُّوْحُ یَا بُدُّوْحُ۔

اَلْحُبُّ نام شوہر و مادر علیٰ حبِّ نام زوجہ و مادرِ زوجہ۔ یہ عمل بہت آزمودہ ہے ایک ہفتہ کے اندر میاں بیوی کی عدم موافقت ختم ہوجاتی ہے۔

## شوہر کو مطیع کرنے کا عمل

بد مزاج اور بے وفا شوہر کو مطیع کرنے کے لئے ایک مجرب عمل یہ ہے کہ جمعرات کو بشرطیکہ چاند برج عقرب میں نہ ہو تب علی الصباح غسل کر کے پاک صاف کپڑے پہنے اور نماز فجر کے بعد درود شریف اور کلام مجید کی جو سورتیں یاد ہوں پڑھ کر حضور سرور دو عالم اور ازواجِ مطہرات کی ارواحِ طیبہ پر ایصال ثواب کرے۔ جب آفتاب طلوع ہوجائے تو دو رکعت نماز نفل پڑھ کر ثواب اولیائے امتِ محمدیہ کی ارواح پاک پر ایصال کرے اور ایک سو اکیس مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ سُبْحَانَکَ یَا لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ یَا رَبُّ یَا اَرْحَمُ پڑھ کر کسی کھانے پینے کی چیز پر دم کر کے شوہر کو کھلائے۔ اللہ کے حکم سے مسخر ہوجائے گا۔



# بیوی کو مطیع کرنے کا حکم

## بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

## کا عمل

اگر زن و شوہر میں موافقت نہ ہو تو بدھ کو طلوع آفتاب سے پہلے مٹی کے کورے آبخورے میں کنویں سے پانی لائے اور ۷۸۶ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اول و آخر درود شریف پڑھ کر دم کرے یہ پانی میاں یا بیوی جس کو بھی پلائے مسخر ہوجائے۔

## محبت زن و شوہر کیلئے

حسب ذیل نقش لکھے اور پانی یا شربت میں گھول کر پلادے۔ انشاءاللہ تعالےٰ طرفین میں محبت ہوجائے گی۔

۷۸۶

یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ یَا دَیَّانُ بِحَقِّ یَا اَللّٰہُ

یہ عمل سات دن مسلسل کرنا چاہیے۔ ناغہ نہ ہو۔ ورنہ از سرِ نو شروع کرے۔

❖ ❖ ❖

## بدمزاج اور بدچلن شوہر کی تسخیر کا عمل

اتوار کو مغرب و عشاء کے درمیان گلاب کے تازہ پھول پر سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور شوہر کے سرہانے رکھ دے۔

اَللّٰھُمَّ تَحَسَّ عَلٰی اَبْصَارَ الظَّلَمَتِہٖ وَالْمُرِیْدِیْنَ بِالسُّوْءِ وَاَنْ تَصْرِفَ قُلُوْبُھُمْ عَنْ شَرِّ مَا یُضْمِرُوْنَہٗ اِلٰی خَیْرٍ لَا یَمْلِکُہٗ غَیْرُکَ

یہ عمل تین شب کرنا چاہیے۔ بار بار تاکید کی جاتی ہے کہ یہ تمام اعمال صرف میاں بیوی کی جائز محبت کے لیے ہیں۔ اگر کوئی عمل کسی دوسرے مقصد کے لیے کیا گیا تو نقصان ہوگا۔

## شوہر کی آوارگی کا علاج

اگر کسی پارسا عورت کا شوہر بدچلن ہو تو چاہیے کی بدھ جمعرات جمعہ تین دن نمازِ فجر کے بعد حسب ذیل نقش لکھ کر پانی یا شربت میں گھولے اور شوہر کو پلا دے۔

انشاء اللہ تعالیٰ شوہر کسی غیر عورت پر قادر نہ ہو سکے گا۔ اور بہت جلد آوارگی سے تائب ہو جائے گا۔





یَا عَلَّامُ الْغُیُوْبِ فَلَا یَفُوْتُ شَیْءٌ مِّنْ حِفْظِہٖ یَا عَلَّامُ۔ بدچلن عورت کی اصلاح کے لیے بھی یہ عمل مجرب ہے۔

## دشمن کے شر سے حفاظت

دشمن کے شر سے بچنے کے لیے فرصت کا وقت مقرر کر کے کسی نماز کے بعد روزانہ گیارہ مرتبہ سورۂ لِاِیْلٰفِ کا ورد رکھے۔ جب کسی دشمن کی یورش ہو ایک سو گیارہ مرتبہ لِاِیْلٰفِ مع بسم اللہ (اول و آخر درود شریف) پڑھ کر بزرگانِ دین کی روحِ پاک پر ایصالِ ثواب کرے۔ اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرے کہ وہ اپنی رحمت کاملہ سے سائل کو دشمن کے شر سے محفوظ رکھے۔

## اگر دشمن کا خوف دامنگیر ہو

اگر دشمن نے اپنے مکر و فریب یا ظلم و ستم سے خائف کر رکھا ہو تو روزانہ فجر کے بعد سر بسجود ہو کر یہ دعا سات مرتبہ پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْئَلُکَ الْعَفْوَ وَالْعَافِیَۃَ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ ط

اس کے بعد سجدہ سے سر اٹھا کر درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند روز کے اندر دشمن ذلیل و خوار ہو جائے گا۔

# برائے دفعِ دشمن

سیّد السادات قطب الآفاق سیدنا حضرت شاہ عبدالرزاق صاحب قادری بانسوی قدس سرہٗ العزیز کے ارشادات میں ہے کہ دشمن کا خطرہ دفع کرنے کے لیے نمازِ تہجد کے بعد ایک ہزار ایک سو مرتبہ پڑھے۔

یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ اِرْحَمْنِیْ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ ط

اس بات کا خیال رکھے، بدیع العجائب میں حرفِ عین بالکسر ہے۔

# دشمنوں کی شکست کیلئے نقش

جو شخص یہ نقشِ معظم لکھ کر سر میں رکھے گا، اللہ تعالیٰ کے حکم سے کوئی دشمن اس پر کبھی غالب نہ آسکے گا۔ تعویذ رکھنے والا وقت ضرورت حضرات بزرگانِ دین کی نیاز دلا کر اللہ تعالیٰ سے دفعیہ دشمن کی دعا کرے۔

نقشِ معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶۹ | ۷۲ | ۱ |
| ۷۱ | ۲ | ۷ | ۷ |
| ۳ | ۷۴ | ۶۷ | ۶ |
| ۶۸ | ۵ | ۴ | ۷۲ |



# دشمن کی شکست و خواری

دشمن کو زیر کرنے کے لیے حسبِ ذیل نقش مجرب ہے۔ جو شخص یہ تعویذ بازو پر باندھے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس پر کبھی کوئی دشمن غالب نہ ہو سکے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۳ | ۴۱۱ | کہ |
| ۲ | ۷ | ۳ | ۱۳ |
| ۶ | م | ۹۳ | ۱۳ |
| ع۱ | عہ | ع | ۱۵ |

# دشمن کی شکست کے لئے مجرب عمل

جب کوئی زبردست دشمن درپے ایذا رسانی ہو اور اس کے ظلم و ستم سے بچنے کی کوئی صورت نظر نہ آئے تو پنجشنبہ کو روزہ رکھے۔ شام کو نمک اور پانی سے افطار کے بعد پاک صاف کپڑے پہنے اور باوضو باغ میں جا کر چنبیلی کی سات کلیاں لائے اور نمازِ عشاء کے بعد ہر کلی پر حسبِ ذیل دعا سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

یَا خَارِجَ الْغَمِّ عَنْ صُدُوْرِ الْمُضْطَرِّیْنَ اَجِبْ

دُعَائنَا بِحقّ مَدِیرِش نظیرش

# دشمن کی ذلّت وخواری

جو شخص سورۂ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ روزانہ پابندی سے پڑھتا ہے گا اس کے دشمن کو ہمیشہ ذلّت و خواری نصیب ہوگی۔ انشاء اللہ تعالےٰ۔ مجرب ہے۔

# دشمن کو تباہ کرنے کے عمل

اگر دشمن نے بلاوجہ ستا رکھا ہو اور اس کے ہاتھوں عزّت و آبرو خطرے میں ہو تو منگل کے دن علیٰ الصّباح گنجد سیاہ کے ہزار دانے لے کر ہر دانہ پر سورۂ فیل مع بسم اللہ ایک مرتبہ پڑھے اور دم کرے کَعَصْفٍ مَّاْکُوْل پر دشمن کی تباہی و بربادی کا تصور کرے۔ جب فارغ ہو تو تمام دانے کسی خشک کنوئیں میں ڈال دے۔

دشمن تباہ و برباد ہو جائے گا۔ یاد رکھنا چاہیے کہ شکایات کی بنا پر کسی شخص کے خلاف یہ پُرجلال عمل کرنا ہرگز مناسب نہیں۔



# دشمن سے حفاظت کے لیے ختم خواجگانِ چشت

شام کو غروبِ آفتاب سے پیشتر غسل کر کے پاک و صاف کپڑے پہنے اور درود شریف پڑھتا رہے۔ جب گھر میں چراغ روشن ہو تو دونوں ہاتھ بلند کر کے یہ شعر صدق و خلوص کے ساتھ پانچ مرتبہ پڑھے۔

الٰہی تا بود خورشید و ماہی

چراغِ چشتیاں را روشنائی

اس کے بعد نمازِ مغرب سے فارغ ہو اور خوشبو سلگا کر ایک مرتبہ سورۂ فاتحہ، تین مرتبہ سورۂ اخلاص، گیارہ مرتبہ درود شریف۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ اس کے بعد تین سو ساٹھ مرتبہ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ لَا مَلْجَاءَ وَلَا مَنْجَاءَ مِنَ اللّٰہِ اِلَّا اِلَیْہِ پڑھے اس کے بعد سورۂ فاتحہ ایک مرتبہ پڑھ کر حضراتِ خواجگانِ چشت اہلِ بہشت کی ارواحِ مقدسہ پر ایصال کرے پھر کہے اَللّٰہُ اَکْبَرُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ۔ اور حضرت خواجہ غریب نواز سید معین الدین چشتی سنجری

سلطان الہند و دیگر خواجگانِ چشت اہل بہشت کا واسطہ دے کر دشمن کے قید و ظلم سے محفوظ رہنے کی دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالےٰ دعا قبول ہوگی اور دشمن ایذا رسانی سے باز آجائے گا۔

# مال کی ترقی اور حفاظت اور چوروں سے مال کی حفاظت

جس صندوق کے اندر روپیہ اور زیور رکھا جائے، اس کے ڈھکنے پر اندر کی جانب حسب ذیل نقش دوشنبہ کو عصر و مغرب کے درمیان لکھ کر چسپاں کر دے انشاء اللہ تعالےٰ رقم سرقہ سے محفوظ رہے گی۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ع | صھ | ھو |
| رہ | ا ہ [illegible] | م و |
| ن | صح | ۳ س |

یہ نقش آزمودہ ہے

# چور کو نابینا کرنے کے لئے نقش

عروجِ ماہ میں شب جمعہ کو با وضو ہو کر حسب ذیل نقش مشک و زعفران سے لکھے اور گھر میں لگائے۔ اگر کوئی چور مکان میں داخل ہوا تو اسے سامان نظر نہ



آئے گا اور انشاء اللہ تعالےٰ بے نیل و مرام واپس چلا جائے گا۔ نقش یہ ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الا | ســـ | ـــــ | ۳ | ع |
| مُحَمَّدٌ | محج | ۸ | ،، | |

بحق یاقطمیر

# انار کے پھول کا عمل

اتوار یا منگل کو باغ میں جائے انار کے جس پھول کا رخ مشرق کی جانب ہو اس سے کہے کہ میں اللہ تعالےٰ کے حکم سے تجھ کو اپنے مال کی حفاظت کے لئے لے جاتا ہوں، یہ کہہ کر پھول کو توڑ لے۔ اور رومال میں لپیٹ کر (تاکہ اس پر کسی کی نظر نہ پڑے) گھر لے آئے۔

عصر اور مغرب کے درمیان ایک سو اکیس مرتبہ یہ کلمات پڑھ کر پھول پر دم کرے اور اسے روپیہ کے صندوق کے اندر رکھ لے تو مال سرقہ سے محفوظ رہے گا۔ کلمات یہ ہیں۔

**یاطاھمیر یاطاھمیر یاطاھمیر**
**بحق ھشمائیل کشمائیل مشمائیل**

۞ ۞ ۞ ۞

## مال میں برکت کیلئے

نماز جمعہ کے بعد سورۂ اخلاص ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر مال جائز پر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ بہت خیر و برکت ہوگی۔

## مال کی ترقی اور حفاظت

چہارشنبہ کو زوال آفتاب کے بعد گھوڑے کے نعل پر جو ٹوٹا نہ ہو، حسب ذیل نقش لکھے اور اسے صندوق کے اندر رکھ دے مال میں برکت ہوگی چور اسے چرا نہ سکے گا۔

۷۸۶

صمالا لا ح سالمحہ د

## درازی عمر کے لئے

درازی عمر کے لئے سلسلہ عالیہ شطاریہ کا مجرب عمل ہے۔

بعد نماز فجر ایک ہزار مرتبہ هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّومُ

بعد نماز ظہر " " " هُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيمُ

بعد نماز عصر " " " هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيمُ



بعد نماز عشاء ایک ہزار مرتبہ هُوَ اللَّطِيفُ الْخَبِيرُ

اس ذکر شریف سے عمر بڑھتی ہے۔

## عمر و صحت میں ترقی کے لئے نماز

شب جمعہ کو نماز عشاء کے بعد چار رکعت ایک سلام کے ساتھ حسب ذیل طریقہ سے پڑھے۔

ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد اِنَّا اَنْزَلْنَا تین مرتبہ اور سورۂ اخلاص پندرہ مرتبہ۔

سلام پھیرنے کے بعد سربسجود ہو کر تین مرتبہ پڑھے۔

يَا حَيُّ يَا قَيُّومُ ثَبِّتْنَا عَلَى الْإِيمَانِ

پھر بیٹھ کر یہ دعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ بَرَكَةً فِي الْعُمُرِ وَصِحَّةً فِي الْبَدَنِ وَرَاحَةً فِي الْمَعِيشَةِ وَسُعَةً فِي الرِّزْقِ وَزِيَادَةً فِي الْعِلْمِ وَثَبِّتْنَا عَلَى الْإِيمَانِ۔

انشاء اللہ اس کی عمر ایمان اور صحت میں نمایاں ترقی ہوگی۔

## استخارہ کا بہترین عمل

استخارہ کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ نماز عشاء کے بعد دو، دو رکعتوں کی

نیت کرکے چھ رکعت حسب ذیل طریقے سے پڑھے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| پہلی رکعت میں | سورۂ فاتحہ کے بعد | | آیۃ الکرسی | ۷ | مرتبہ |
| دوسری رکعت میں | ״ | ״ | وَالشَّمْسِ | ۷ | مرتبہ |
| تیسری رکعت میں | ״ | ״ | وَاللَّیْلِ | ۷ | مرتبہ |
| چوتھی رکعت میں | ״ | ״ | وَالضُّحٰی | ۷ | مرتبہ |
| پانچویں رکعت میں | ״ | ״ | اَلَمْ نَشْرَحْ | ۷ | مرتبہ |
| چھٹی رکعت میں | ״ | ״ | اِنَّا اَنْزَلْنَا | ۷ | مرتبہ |

نماز سے فارغ ہوکر درود شریف پڑھے اور اس کے بعد یہ دعا پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ یَا رَبَّ اِبْرَاھِیْمَ وَمُوْسٰی وَرَبَّ اِسْحٰقَ وَیَعْقُوْبَ وَرَبَّ جِبْرِیْلَ وَرَبَّ مِیْکَائِیْلَ وَرَبَّ اِسْرَافِیْلَ وَذَاتَ عَزَّ ابْ وَیَا رَبَّ مُنَزِّلِ الصُّحُفِ وَمُنَزِّلَ التَّوْرٰیۃِ وَالْاِنْجِیْلِ وَالزَّبُوْرِ وَالْفُرْقَانِ اَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ ھٰذِہِ اللَّیْلَۃِ مِنْ اَمْرِیْ مَا اَنْتَ اَعْلَمُ بِہٖ ط

انشاء اللہ تعالیٰ پہلی رات کو معلوم ہو جائے گا۔ کہ کسی خاص معاملہ میں حکم خدا کیا ہے۔ پہلی رات اگر امر غیبی ظاہر نہ ہو تو دوسری شب بھی یہی عمل کرے۔ انتہا سات راتیں ہیں۔

✡ ✡ ✡



# استخارہ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رح

حضرت مولانا شاہ ولی اللہ محدث دہلوی قدس اللہ سرہ العزیز قول جمیل میں ارشاد فرماتے ہیں کہ اگر کوئی شخص اپنے کام میں بحالت خواب حکم خدا معلوم کرنا چاہے تو رات کو وضو کرکے پاک کپڑے پہنے اور قبلہ کی طرف منہ کرکے داہنی کروٹ لیٹے اور سورۂ والشمس، واللیل اور قل ھو اللہ سات سات مرتبہ پڑھنے کے بعد یہ دعا پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ اَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ (اپنے کام کا خیال کرے) وَاجْعَلْ لِّیْ مِنْ اَمْرِیْ فَرَجًا وَّمَخْرَجًا وَّاَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ مَا اَسْتَدِلُّ بِہٖ عَلٰی اِجَابَتِہٖ وَعَرِّنِیْ۔

جو کچھ ہونے والا ہے انشاء اللہ تعالیٰ پہلی یا دوسری رات میں معلوم ہو جائے گا۔ انتہا سات رات ہے۔

# شفائے بیمار کیلئے ختم مظہریہ

حضرت خواجہ مظہر جان جاناں شہید نقشبندی مجددی دہلوی رح کے معمولات میں ہے کہ بیماروں کی صحت کے لئے اسم مبارک یَا سَلَامُ کا ایک لاکھ پچیس ہزار مرتبہ ختم مجرب ہے۔

# ادائیگی قرض کے لئے وظیفہ

حضرت خواجہ شاہ محمد سلیمان چشتی نظامی تونسویؒ کے خلیفہ خاص شمس العارفین حضرت مولانا شمس الدین سیالویؒ (سیال شریف، پنجاب) کا ارشاد مبارک ہے کہ ادائیگی قرض وسلامتی ایمان کے لئے نماز فجر کے بعد روزانہ یَا وَھَّابُ ستر مرتبہ پڑھتے رہیں۔

# بواسیر کے لئے عمل

شمس العارفین حضرت مولانا شمس الدین سیالوی علیہ الرحمۃ کا ارشاد ہے کہ بواسیر سے نجات پانے کے لئے دو رکعت سنت فجر میں پہلی رکعت میں الم نشرح دوسری میں والتین اور تیسری میں سورہ اخلاص پڑھنے کی مداومت کرے۔ انشاء اللہ شفا ہوگی۔

# جذام کے لئے

شمس العارفین حضرت مولانا شمس الدین سیالوی قدس اللہ سرہ العزیز نے ایک جذامی سے ارشاد فرمایا کہ مرض کو دور کرنے کے لئے روزانہ ۷۸۶ مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھتا رہے۔

**شب قدر معلوم کرنیکا طریقہ** :- شب قدر معلوم کرنے کا مجرب



طریقہ یہ ہے کہ اگر اتوار کو ماہ رمضان کی پہلی تاریخ ہو تو ۲۹ ر شب قدر ہے، پیر کو پہلی ہو تو ۲۱ ر منگل کو ہوگی تو ۲۷ بدھ ہو تو ۱۹ جمعرات ہو تو ۲۵ ر جمعہ ہو تو ۲۷ ر شنبہ کو پہلی ہو تو ۲۳ شب قدر ہے۔

# مفرور کی واپسی کے لئے

اگر کوئی شخص بھاگ گیا ہو تو اس کی واپسی کے لئے حسب ذیل دعا مجرب ہے:

یَا جَامِعَ النَّاسِ لِیَوْمٍ لَّا رَیْبَ فِیْہِ اجْمَعْ ضَالَّتِیْ

عصر و مغرب کے درمیان روزانہ ۳۱ مرتبہ پڑھے۔ اوّل و آخر درود شریف۔

# چہرے کی روشنی

چہرے کو روشن اور نورانی کرنے کے لئے بسم اللہ الرحمن الرحیم یَا نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ۔ روزانہ بکثرت پڑھے۔ اوّل و آخر درود شریف۔

# مفقود الخبر کے لئے استخارہ

اگر کوئی شخص مفقود الخبر ہو تو اس کا پتہ معلوم کرنے کے لئے یہ کلمہ با مشک و زعفران سے رات کے وقت لکھ کر قرآن شریف کے اندر رکھ دے اور کسی سے کلام کئے بغیر سو رہے رات کو خواب میں لاپتہ شخص کا حال معلوم ہو جائے گا۔

# پریشانیاں دور ہو جائیں گی

حضرت شاہ ابو بکر ابو شیث کتاب الاوراد میں لکھتے ہیں کہ اگر کوئی شخص تفکرات کے ہجوم میں گرفتار ہے۔ اگر اس کے دن آرام سے نا آشنا ہوں اور اس کی راتیں سکون سے محروم ہیں۔ اسے چاہیے کہ بعد نماز عشاء روزانہ سو بار درود شریف اور ایک سو بار یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ بحضور قلب پڑھے۔ مجھے یقین ہے کہ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی پریشانیاں دور ہو جائیں گی۔

# خوف و ہراس کا طوفان ختم ہو جائے گا

اگر کوئی شخص مشکلات کے طوفان میں گھر گیا ہے۔ اگر خوف و ہراس کا پہاڑ اس پر ٹوٹ پڑا ہے تو اسے چاہیے کہ بعد نماز فجر قبل طلوع آفتاب یہ کلمات ایک سو بار پڑھے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔ مجھے یقین ہے کہ مصیبت اور خوف و ہراس کا طوفان ختم ہو جائے گا۔

# طہارت قلب حاصل ہو سکتی ہے

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہے کہ اسے لطافت طبع طہارت قلب اور



اثر پذیری کی نعمت حاصل ہو تو اسے چاہیے کہ بعد نماز مغرب درود شریف ایک سو بار اور اَللّٰھُمَّ طَھِّرْ قَلْبِیْ عَنْ غَیْرِکَ وَنَوِّرْ قَلْبِیْ بِنُوْرِ مَعْرِفَتِکَ اَبَدًا اَبَدًا یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ اکتالیس بار بحضور دل پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ رقت قلب اور اثر پذیری کی نعمت حاصل ہوگی۔ اس کا دل ذکر الٰہی سے اس طرح کھل جائے گا جس طرح پھولوں کی پنکھڑیاں نسیم صبح کی خاموش حرکت سے کھل جاتی ہیں۔ یہ عمل اخلاق انسانی اور نفوس بشری کی اصلاح کے لئے تیر بہدف ہے۔

# گناہوں کا آتش کدہ بجھ سکتا ہے

اگر کسی شخص کو مشکلات اور گناہوں اور معصیت کے بادل گھیر لیں اور وہ اس بات کا آرزومند ہو کہ ان سے نجات حاصل ہو اور اس کی خطائیں معاف ہو جائیں تو اسے چاہیے کہ بعد نماز عصر سو بار آیت کریمہ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ پابندی کے ساتھ پڑھا کرے۔ انشاء اللہ گناہوں کا آتش کدہ بجھ جائے گا۔ گمراہی کے بادل دور ہو جائیں گے۔

# آسودہ حالی حاصل ہو جائے گی

جو شخص بعد نماز فجر یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ اَللّٰھُمَّ اَعْطِنِیْ رِزْقًا کَثِیْرًا مِّنْ فَضْلِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

بحضورِ قلب ایک سو بار پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اُسے آسودہ حالی کی زندگی حاصل ہوگی اور مالی مشکلات دور ہو جائیں گی۔

## افلاس دُور ہونے کا عمل

اگر کوئی شخص رات کو سونے سے پہلے تین بار درود شریف پڑھ کر ایک سو ایک بار لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ اور سات بار حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ پڑھے اس کے بعد پھر تین بار درود شریف پڑھ لیا کرے۔ بلاشبہ اس کا افلاس دُور ہو جائے گا۔ اور اسے اطمینان کی زندگی حاصل ہوگی۔

## جن کا اثر دُور ہو جائے گا

اگر کسی مکان میں جن کا اثر ہو اور رہنے والوں کو خطرہ ہو ایک سو بار یہ آیت پڑھی جائے۔ اِنَّهُمْ یَکِیْدُوْنَ کَیْدًا وَّاَکِیْدُ کَیْدًا فَمَهِّلِ الْکٰفِرِیْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَیْدًا ۝
سورہ طارق پارہ ۳۰ پڑھنے والا ہر خطرہ سے محفوظ رہے گا۔ اگر خطرہ زیادہ شدید ہو تو بہتر ہے کہ چار لوہے کی کیلوں پہ مذکورہ آیت پڑھی جائے ہر کیل پہ پچیس بار پڑھے۔ پھر ان کو گھر کے چاروں کونوں پر دفن کر دیجیے۔ خطرہ دور ہو جائے گا۔



## سکون کی زندگی

اگر کوئی شخص اس بات کا آرزومند ہے کہ اس کی مالی مشکلات دُور ہو جائیں اور آسودہ حالی کی زندگی حاصل ہو تو اسے چاہیے کہ بعد نمازِ عشاء سوتے وقت اِذَا وَقَعَتِ الْوَاقِعَةُ سے لے کے فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِیْمِ تک روزانہ بلاناغہ پڑھا کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کی مالی مشکلات دور ہو جائیں گی۔ یہ ستائیسویں پارہ میں ہے۔ بعض مشائخ کا بیان ہے کہ اس سورہ کے پڑھ لینے سے لطافت طبع رقت قلب اور اثر پذیری کی نعمت بھی حاصل ہوتی ہے۔

## ہر آرزو پوری ہو سکتی ہے

شب جمعہ میں غسل کیا جائے اور پاک و طاہر لباس پہن کر شب کے آخری حصے میں بہ نیت قضائے حاجت دو رکعت نماز اس طرح پڑھی جائے کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ ایک بار اور قُلْ یٰاَیُّهَا الْکٰفِرُوْنَ دس بار اور دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ ایک بار اور قُلْ هُوَ اللّٰهُ گیارہ بار پڑھ کر نماز پوری کرے۔ پھر سجدہ میں جائے اور دس بار سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ اور دس بار رَبَّنَآ اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَةً وَّفِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ اس کے بعد

حق سبحانہٗ تعالیٰ سے اپنی حاجات طلب کرے۔

## مایوس مریضوں کو صحت حاصل ہوسکتی ہے

جو شخص جمعہ کی نماز سے قبل پاک وصاف ہو کر خلوت میں دو سو بار اَللّٰہُ پڑھے اس کی آرزو پوری ہو جائے گی خواہ کتنی ہی مشکل کیوں نہ ہو اور جس مریض کے علاج سے اطبا ر عاجز آگئے ہوں۔

اس پر دو سو مرتبہ روزانہ پڑھ کر دم کیا جائے تو اچھا ہو جانے کا یقین ہے۔ بشرطیکہ موت کا وقت نہ آگیا ہو۔

ختم شد